کماری - بس اور کچھ نہیں کہتی ہوں یہی کہ خدا اسے ڈر زنار ہنا چاہیئے -
رام بھولی - آپ کو خفا کیوں کروں مجھے کیا مطلب ہے - ہیں ابھی اس شخص سے پوچھتی ہوں کہ یہ کون ہے آیئے آپ بھی سنئے -
کماری - کسی کے سامنے کسی کا بھید کھولنا - اور کسی کا عیب ظاہر کرنا مجھے اچھا نہیں معلوم ہوتا اگر تم کو پوچھنا ہے تو علیحدہ بلا کر پوچھو -
رام بھولی - اچھا یہ بھی سہی -
یہ کہہ کر وہ اودے سنگھ کے پاس پہونچی - اور کہا کہ آپ ذرا میرے ساتھ آیئے اودے سنگھ مجبور و ناچار ساتھ ہو لئے دس قدم علیحدہ جاکر اس سے اسکی یہ گفتگو ہوئی -
رام بھولی - دراصل یہ کیا قصہ ہوا - یہ بتایئے اچھا یہ بھی پھر سہی - آپ پہلے اپنا نام بتایئے - مگر سچ سچ -
اودے سنگھ - جھوٹ بول کر مجھے آپ سے کوئی انعام تو حاصل کرنا ہے نہیں لہذا میں جو کچھ آپ سے کہوں گا وہ سچ سچ ہوگا - اور یوں بھی مجھے زمانہ سازوں کی طرح جھوٹ بولنے کا ربط نہیں ہے میں اسے بڑا گناہ سمجھتا ہوں -
رام بھولی - خیر آپ کا قطع کلام ہوتا ہے - طویل التقریر آدمی سے میں ذرا گھبراتی ہوں یہ کہتے ہیں رام بھولی ذرا جھیپ گئی -
اودے سنگھ - میرا نام اودے سنگھ ہے) اور یہ جو بے ہوش ہیں یہ راجکمار مان سنگھ والی راجگڈھ کے کنور ہیں -
رام بھولی - کیا یہ سچ ہے -
اودے سنگھ - خیر اگر آپ جھوٹ سمجھتی ہیں - تو اور کیا ہے کچھ انعام نہ دیجئے -
رام بھولی - اچھا آپ یہاں کہاں اور یہ آپ کی حالت کیوں ہے
اودے سنگھ نے بلا کم و کاست جو کچھ واردات گذری تھی حرف بحرف مفصل کہہ سنائی -
یہ بات اب بھی چھپا ڈالی کہ ہم راجکمار ہری سنگھ کی تلاش کے لئے آئے تھے صرف اپنی سیر و سیاحت کے شوق کی وجہ سے اس طرف کا آنا بیان کیا گیا -
اب تو رام بھولی کو بھی ذرا افسوس ہوا - کہ واقعی ان کے

بیان سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ
دونوں بیچارے بے خطا مارے گئے
وہ یہ کہہ کر کہ اچھا تم ٹھہرو
ہم ابھی کچھ انتظام کرتے ہیں۔
اودے سنگھ۔ اجازت ہو تو میں
اور کچھ پوچھ لوں۔
رام پھولی۔ پوچھو۔
اودے سنگھ۔ یہ جن سے کہ آپ
اجازت لینا چاہتی ہیں کون ہیں
رام پھولی۔ یہ راجکماری نلوتما
ہیں۔ جو مہاراج سندر سنگھ کی
چھوٹی لڑکی ہیں۔ یہ باغ انھیں
سے متعلق ہے۔ بلکہ یوں کہو کہ یہ
انھیں کے واسطے بنایا گیا ہے۔
یہ جواب دینے کے بعد رام پھولی
کماری نلوتما کے پاس چلی گئی۔ اور
جا کر کہا کہ کماری لو یہ تو تمھارا ہی
خیال درست اور صحیح معلوم ہوتا ہے
کماری۔ کیا معلوم ہوا۔
رام پھولی۔ یہ تو راجگڈھ کے
راجکمار ہیں۔
کماری۔ ہم تو پہلے ہی کہتے تھے۔
رام پھولی نے پھر پوچھا کہ
اچھا اب کیا کرو گی۔
کماری۔ (ایک مالن سے) تم
ان بیہوش کو پھولوں کے گلدستے
وغیرہ سنگھاؤ اور ہوش میں لاؤ
جلدی کرو۔
مالنیں اپنی اپنی تدبیریں
کرنے لگیں۔
تھوڑی دیر کے بعد کمار نے
آنکھیں کھول دیں۔ اور اپنے
آپ کو اس حالت میں زخموں
سے چور دیکھ کر اپنے اوپر افسوس
ظاہر کیا۔ اور اودے سنگھ کو
آواز دی۔ چونکہ اودے سنگھ
قریب ہی کھڑے ہوئے تھے۔ اسواسطے
انھوں نے جواب دیا۔
کمار۔ ہم یہ کس حالت میں ہیں۔
اودے سنگھ۔ کے آنسو نکل پڑے
راجکماری۔ (کمار سے) آپ
پریشان نہ ہوجیے۔ آپ سے
کوئی بدسلوکی نہ کی جائے گی
اب کمار کی نگاہ راجکماری نلوتما پر
پڑی۔ اور جدا جاتے دیکھتے ہی آنکے
دل پر کیا رنج و صدمہ ہوا۔ فوراً
آنکھیں بند ہو گئیں۔ اور وہ کچھ دیر
کے لئے پھر بیہوش ہو گئے۔
راجکماری۔ مالنوں سے۔ انھیں
اٹھاؤ اور مسہری پر لٹا دو۔

مالنوں نے فوراً حکم کی تعمیل کی اور انھیں کوٹھی کے اندر لیجا کر ایک مسہری پر لٹا دیا ہوا وغیرہ دی گئی تو اُن کو پھر ہوش آگیا۔

ایک عورت پھر اندر آئی اور اُس نے کہا کہ راجکماری سپاہی تقاضہ کرتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ ان قیدیوں کے واسطے کیا حکم ہے۔ جلد اُن کو ہمارے حوالے کر دیجئے۔ کیونکہ رات ہوئی جاتی ہے ہم ان کو شہر میں لیجا کر وہاں پہونچا دیں گے۔ جہاں قیدی رکھے جاتے ہیں۔

راجکماری نے جواب دیا کہ جاؤ اُن سب کے سردار کو فوراً ہمارے پاس لیلاؤ چنانچہ مالن چلی گئی اور تھوڑی دیر میں ایک بڑھے سپاہی کو بلا لائی۔

اس کی صورت دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ سب سپاہیوں کا سردار ہے۔ وہ آتے ہی دروازہ پر کھڑا ہوا۔ اور کماری نے دیوار کے پیچھے کھڑے ہوکر اُس سے یہ کہا

جمعدار تم نے آج ایسی بھاری خطا کی ہے جو کسی صورت میں معافی کے قابل نہیں ہو سکتی ہے۔

جمعدار۔ خیریت ہے۔ میں نے تو کوئی عدول حکمی نہیں کی۔

کماری۔ سپاہیوں میں نوکری کرتے ہوئے آپ کی یہ عمر تو آگئی۔ مگر پھر بھی آپ یہ نہیں پہچانتے کہ کون کیسا آدمی ہے۔ جنھیں تم نے چور سمجھکر گرفتار کیا ہے وہ وہ ہیں کہ اسی وقت تم سب کو پھانسی کے تختہ پر لٹکوا سکتے ہیں۔

جمعدار۔ حضور بلند اقبالی عالی حوصلگی سرداری اور بدنصیبی۔ افلاس وغیرہ کسی کی پیشانی پر تو لکھا ہوتا نہیں ہے۔ آدمی حالت اور باتوں سے ہی پہچانا جاتا ہے۔ انھوں نے کبھی ایسا کیا کہ ہم کو یہ دھوکا ہوا۔

راجکماری۔ افسوس تم اپنے بچاؤ کے لئے۔ میرے سامنے ایسی باتیں کرتے ہو کہ جیسے میں تمھارے بہکانے میں آجاؤں گی۔ یاد رکھو مجھ پر تمھاری ان باتوں کا اثر نہ ہوگا۔ خیر صرف تمھاری عمر۔ اور تمھاری بزرگی کا خیال کر کے میں اس وقت اس خطا سے درگذر کرتی ہوں۔ اور اس معاملہ کو چھپائے ڈالتی ہوں۔ ورنہ یاد رکھو کہ اگر مہاراج کو خبر ہوئی تو کچھ تو اس وجہ سے کہ اُنکے راجبدھ

کے راجہ سے تعلقات ہیں۔ اور کچھ
آپ کی بے خبری اور اس خیال کی
وجہ سے کہ ممکن ہے کسی اپنے آدمی
کے ساتھ بھی یہ کبھی ایسی ہی غلطی کریں
تمہارے ساتھ بہت بری طرح پیش
آئیں گے بس بہتر یہ ہے کہ تم اپنے
ساتھیوں سے کہہ دو کہ اس معاملہ
کو زیادہ طول نہ دیں ورنہ نتیجہ انھیں
کے حق میں برا نکلے گا۔

بڈھا جمعدار یہ تقریر سنکر سہم گیا
کہاں اس کو یہ خوشی تھی کہ دو چور
بدمعاش گرفتار کئے ہیں آج کچھ انعام
ملے گا۔ کہاں یہ عتاب آمیز باتیں
سننی پڑیں جس سے اس کی ارمانوں
پر اوس پڑ گئی۔ پھر بھی اس نے
اور اور باتوں پر غور کرتے ہوئے
کئی اک اور بھی نتیجے نکال لئے۔
مگر راجکماری کے سامنے اور کیا کہہ
سکتا تھا یہی کہہ کر کہ بہت اچھا حکم
کی تعمیل کی جائے گی چلا گیا۔ اور جاکر
اپنے ساتھیوں سے افسوس کے ساتھ
کہہ دیا کہ ہونماز بخشوانے گئے تھے
روزے گلے پڑ گئے۔ چوروں کو گرفتار
کر کے ہم خود چور بن گئے۔ اور راجکماری
نے حکم یہ دیا ہے کہ کہیں یہ بات ظاہر
نہ ہونے پائے ورنہ تم سب کی قید کرا دیجائیگی

ایک سپاہی۔ بہت ٹھیک۔
دوسرا۔ آخر کیوں وجہ۔
جمعدار۔ بتاتی ہیں کہ یہ راجکمار ہیں۔
دوسرا۔ بیشک راجکمار یوں ہی
چوروں کی طرح پھرا کرتے ہیں۔
تیسرا سپاہی ؎
ایں ہم گلے از بہار عشق است

ادھر یہ چہ میگوئیاں ہوتی رہیں
ادھر راجکماری نے فوراً ایک
سپاہی کو حکم دیا کہ شہر کے کسی جراح
کو بلاکر لاؤ۔ جو اپنے پیشے میں مشہور
ہو مگر غیر معروف ہو اور کوئی دربار
میں اسکو جانتا نہ ہو۔

بس حکم کی دیر تھی۔ فوراً سپاہی
رخصت ہوا۔ اور ایک ہوشیار
جراح کو اپنے ساتھ لایا۔
راجکماری نے مرہم پٹی کے واسطے کہدیا
اور آپ اودے مُکھ سے یہ کہہ کر
کہ اب رات ہوگئی لہٰذا ہم واپس
جاتے ہیں مگر آپ سے یہ التجا ضرور ہے
کہ آپ آج ہی دن کے واسطے ہماری
مہمانی قبول فرمائیے۔ کم سے کم
جب تک کہ آپ کے ساتھی بالکل
تندرست نہ ہو جائیں۔

اودے سنگھ - آپ کی مہربانی کا شکریہ نہیں ادا کر سکتا -

اُدھر اس نے مالنوں وغیرہ سے بہ تاکید کہی کہ دیکھو کسی طرح کی ان دونوں آدمیوں کو تکلیف نہ ہونے دینا اور بہتر اور مناسب یہ ہے کہ ہرگز کسی کو یہ خبر نہ ہونے دینا - کہ کوئی یہاں ٹھہرا ہوا ہے -

سب نے اس پر بھی رضامندی ظاہر کی -

راجکماری اپنی ساتھی رام بھولی اور دوسری عورتوں کو ساتھ لے کر پھر کشتی پر سوار ہوئی تھوڑی دیر میں کشتی کو روانہ کر دیا گیا - اور یہ کشتی باغ کی دیوار کے نیچے جو ایک پل تھا وہاں تک جا کر ایک آنکھوں سے غائب ہو گئی -

# چھٹا باب

رات ہو گئی - اس کوٹھی میں جس میں کہ ہمارے دونوں مجروح مہمان ٹھہرے ہوئے ہیں آج اور دنوں سے کچھ زیادہ دھوم دھام اور چہل پہل ہے - روشنی بھی معمول سے زیادہ کی گئی ہے مالنیں جو اکثر اسوقت اپنے اپنے گھروں کو چلی جایا کرتی تھیں - یا اپنے اور اور کاموں میں مصروف و مشغول ہو جایا کرتی تھیں آج نہیں گئی ہیں بلکہ کمار اور اس کے ساتھی کی خدمت میں مشغول ہیں -

کمار کی حالت یہ ہے کہ کبھی بے ہوش ہو جاتے ہیں اور کبھی آنکھیں کھول دیتے ہیں - اگر یہ کسی مرتبہ زیادہ تر غافل رہتے ہیں تو اودے سنگھ کے آنسو نکل پڑتے ہیں اور وہ ان کے ہوشیار کرنے میں مشغول ہو جاتے ہیں - اور جب وہ ہوش میں آ جاتے ہیں تو کسی قدر ان کو تسلی ہو جاتی ہے -

ایک مرتبہ جو کمار کو ہوش ہوا - تو اودے سنگھ کہنے لگے - کہ کمار اب آپ کا مزاج کیسا ہے -

کمار - شکر ہے - زندہ ہوں - ہائے بس اور کیا کہوں -

اودے سنگھ تردد نہ کیجیے انشاء اللہ مرہم پٹی کر دی گئی ہے اب جلد تر افاقہ ہو جائے گا -

راجکمار - اگر ممکن ہو تو مجھے کچھ کھلاؤ -

اودے سنگھ۔ اور کچھ نہیں تھوڑا سا دودھ یا شربت پی لیجئے۔

راجکمار۔ اچھا یہی سہی۔

اودے سنگھ نے ایک مالن سے کہا۔ اور تھوڑی دیر میں دودھ آگیا۔ کمار نے دودھ پیا اور پھر اودے سنگھ سے کہنے لگے۔ یہ ہم کہاں ہیں۔ اور کس حال میں ہیں۔ کیا اسی باغ میں ہیں جہاں سے آنے سے روکے گئے تھے۔

اودے سنگھ۔ ہاں وہیں ہیں۔

کمار۔ یہ ہم سے کس نے ایسا سلوک کیا ہے۔

اودے سنگھ۔ مہاراج سندر سنگھ کی لڑکی تلوتما شاید سیر کے لئے آئی تھیں اور وہی ہمارے واسطے سب کچھ انتظام کر گئی ہیں۔

راجکمار۔ اودے سنگھ میرا جی نہیں چاہتا کہ میں یہاں ٹھہروں۔ کیونکہ اس کا باپ ہمارا دشمن ہے۔ اور یہیں میرا پیارا بھائی قید ہے اگر تم مناسب سمجھو تو چلو اسوقت میرے بدن میں اتنی طاقت موجود ہے کہ میں چل سکوں۔

اودے سنگھ۔ کمار میں اُن سے نہانی ٹھہرنے کا اقرار کر چکا ہوں۔

کمار۔ بلا سے کچھ کیوں نہ ہو۔

اودے سنگھ۔ آپ تو ضد کرتے ہیں اور میں کہتا ہوں کہ اگر خدا کو منظور ہے تو جو مقاصد ہمارے مدنظر ہیں وہ سب کماری تلوتما کے ذریعہ سے پورے ہوں گے۔

کمار۔ ہائے۔ کیا کہوں اس کے شریفانہ برتاؤ اور اُس کی پیاری صورت نے مجھ پر بھی جادو کر دیا ہے مگر کیا کروں۔ میری غیرت مجھے مجبور کرتی ہے۔

اودے سنگھ۔ دشمنوں کی سرکوبی کے واسطے تو ایک عمدہ ذریعہ ہاتھ آگیا ہے۔ اس موقع کو رائیگاں نہ کھونا چاہیئے۔

کمار۔ آہ تم نے یہ کیا نام لیا۔ تلوتما بڑا پیارا نام ہے۔ کیا کہوں اپنی بھی حالت تو عجیب ہے۔ مگر موقع مجبور ہے۔ کچھ نہیں ہو سکتا۔

اودے سنگھ۔ سب کچھ ہو گیا ہے اور سب کچھ ہو جائیگا۔ مگر آپ ذرا اپنی حالت کو درست رکھئے جہاں تک مجھے خیال ہے اور خیال ہی نہیں ہے بلکہ سمجھی ہے ہوشمند

آپ کو اتنی تلوتما سے محبت نہیں ہے
جسقدر تلوتما کو آپ سے ہے - مگر
آپ کو اب ضبط سے زیادہ کام لینا
چاہیئے - کیونکہ اگر راز محبت
اُس پر بھی ظاہر ہو گیا - تو شاید افشاء راز سے
[illegible] سوا آپ سے پیدا ہو جائینگی -
کمار - اب مجھے موقع ہی کیوں ملیگا
کہ میں اُس سے کچھ کہوں -
اودے سنگھ - اُمید یہ ہے کہ آپکو
ابھی بہت سے موقع ملیں گے -
کمار - اودے سنگھ کچھ نہ پوچھو - اگرچہ
میں نے اُسے صرف ایک نظر ہی
دیکھا ہے مگر میری عجیب حالت ہوگئی
ہے - اُس وقت سے مجھے وہ تکلیف
ہوگئی ہے جو ظاہری زخموں سے بہت
زیادہ اور گہرے زخم میرے دل پر
پڑ گئے - جنھیں تم نہیں دیکھ سکتے مگر
میں اُن کی تکلیف کو اچھی طرح
محسوس کر رہا ہوں - آہ [illegible]
مسخر کر لیا آخر کو نگاہ لے کے جادو نے
بُرا ہو اُس نگاہ کا ہم جو ہو بیٹھے تصور میں
ہائے اگر ایک بار اور بھی میں نے
تلوتما کو نہ دیکھا تو میرا خیال یہ ہے
کہ میں ضرور مر جاؤں گا - اور اگر اُسکے
[illegible] میری [illegible] ہوئی تو

تو مجھے اسی وقت سے تندرست سمجھ
اودے سنگھ یہ کہہ کر کہ تھوڑا بہت دنوں
دل کو سنبھالے ہوئے رہئے اُٹھ گئے
اور راجکمار پھر اپنے خیالات میں محو ہوگئے
وہ کہتے تھے کہ ہائے میں اسی ارادہ
سے چلا تھا کہ اپنے پیارے بھائی
کا پتہ لگانے چلا تھا - مگر تقدیر نے
مجھے عجیب رنگ دکھایا خود اُس کے
دام گیسو میں اسیر ہو گیا - ہائے اب
مجھے اُن سے لڑا بھی نہ جائے گا
تلوتما کا خیال رہ رہ کر مجھے پریشان کیا
کرے گا - دیکھیئے اب کیا کیا سوانحات
پیش آئیں گے - اور یہ میری جان زار
نہ جانے کن مصیبتوں کی شکار ہوگی -
غرضکہ ایسے ایسے خیالات نے
انھیں اتنا پریشان کیا کہ رات
گذر گئی - اور اب پاس کی بستی والے
مالتی وغیرہ نے بھی اجازت
چاہی - کمار نے بے تکلیف سب کو
رخصت کر دیا -
اتنے میں آگے سے کسی شخص کی
آہٹ معلوم ہوئی - پہلے تو یہ خیال
پیدا ہوا کہ شاید کوئی انھیں مانند
وغیرہ میں سے ہوگی - مگر جب ایک
[illegible] اُس لڑکے کی تصویر آنکھوں میں [illegible]

مقابل کھڑی دکھائی دی تو اُن کا
وہ خیال جاتا رہا۔
یہ شخص۔ یا یہ نوجوان بالمقابل
کھڑا رہا۔ اور اُس نے ابھی اپنی
زبان سے کوئی لفظ بھی نہ کہا تھا کہ
راجکمار کے دل میں یہ بات آئی۔
کہ ممکن ہے۔ یہ کوئی سندر سنگھ کے
نوکروں میں سے ہو۔ اس لئے انھوں
نے اودے سنگھ کو آواز دی۔ مگر تھکا
ہوا مجروح غمگسار بھی اس وقت
سو گیا تھا۔ اس لئے نہ سُنا اور وہ
اسی طرح سوتا رہا۔ جب وہ بھی نہ بولا
تو راجکمار نے خیال کیا کہ خیر ہرچہ بادا باد
اب اس سے باتیں کرنی چاہئیں
یہی بات سوچ کر وہ کہنے لگے۔ کہ
آپ کون ہیں۔
نوجوان۔ سہ
رند خراب حال کو زاہد نہ چھیڑ تو
تجھکو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو
میری آپ کیوں پوچھتے ہیں
یہی کہئے۔ آپ کون ہیں۔
کمار۔ مجھے تو تم جس حال میں دیکھتے
ہو یہی سمجھو یعنی ایک مصیبت زدہ
نوجوان۔ مصیبت زدوں کا یہاں
کیا کام ہے۔ یہ تو تفریح کی جگہ ہے

کمار۔ تفریح کی جگہ اُن کے لئے ہوگی
جن کا دل خوش ہے اور ہم تو مصیبت زدہ
ہیں ہمارے واسطے ہر جگہ مصیبت ہی
مصیبت ہے۔
نوجوان۔ خیر آپ کوئی ہوں۔ مگر
مجھے کوئی معمولی آدمی نہ سمجھئے مجھے
آپ سے دو ایک باتیں پوچھنی ہیں
کمار۔ بڑے شوق سے پوچھئے۔
نوجوان۔ مگر شرط یہ ہے کہ جواب
صحیح صحیح دیجئے گا۔
راجکمار۔ میری فضول جھوٹ
بولنے کی عادت ہی نہیں۔
نوجوان۔ خیر اجازت ہو تو میں بیٹھ جاؤں
کمار۔ بسم اللہ۔ بسر و چشم۔
نوجوان بیٹھ گیا۔ اور پوچھنے لگا
کہ یہ تو آپ کہہ چکے ہیں کہ میں جھوٹ
نہ بولوں گا مگر میں پھر اسی بات کو
دہراتا ہوں۔ آپ جو بات ہو سچ
سچ کہہ دیجئے۔
کمار۔ ہاں اب پوچھئے تو سہی
نوجوان۔ آپ نے آج تلوتما کو دیکھا ہے۔
کمار۔ ہاں دیکھا ہے۔
نوجوان۔ کیا آپ کو بھی اُس سے
کچھ محبت ہو گئی ہے۔
کمار اس سوال سے بہت ہی [illegible]

چکر میں آ گئے وہ سوچتے تھے کہ اگر میں اس
سے صحیح صحیح حال کہے دیتا ہوں تو معلوم
نہیں یہ کیا آفت برپا کرے اور اگر سچ سچ
نہیں کہتا ہوں تو یہ بھی عذاب ہے۔
خواہ مخواہ مجھے جھوٹ بولنا پڑتا ہے۔
آخر انھوں نے یہ کہا کہ تم مجھ سے اتنا بھاری
سوال کیوں کرتے ہو۔
نوجوان۔ اسی وجہ سے تو میں نے
تم سے عہد لے لیا ہے۔
کمار۔ سچ تو یہ ہے کہ مجھے آپکی
عادات اور اخلاق کی وجہ سے
بڑی محبت ہو گئی ہے اور میرے
اس راز کے بتا دینے سے خواہ تم
میرے ساتھ کیسی ہی بد سلوکی کرو
مگر میں اپنی بات کو واپس لینے
کے واسطے تیار نہیں ہوں۔
نوجوان۔ تم نے سچ سچ کہہ دیا مجھے
اس سے بڑی خوشی ہوئی ہے اسکے
بدلے میں آپ سے کوئی بدسلوکی کرنا
تو درکنار۔ بہت زیادہ خوش ہوا۔
یہ کہہ کر نوجوان اٹھا اور بغیر کچھ
کہے سنے چلا گیا۔
راجکمار ابھی یہی سوچ رہے
تھے کہ یہ کون تھا اور اس نے مجھ سے
ایسا ادق سوال کیوں کیا اور یہ
پوچھنے سے اس کا مطلب کیا تھا
اور اس کا نتیجہ کیا ہوگا۔ کہ پھر کھٹکا
سا ہوا اور کوئی آتا ہوا معلوم ہوا۔
اور اک دم سامنے تلوتما آن کھڑی
ہوئی۔
ہر چند مکان خالی تھا سوائے
کمار اور تلوتما کے یہاں کوئی دوسرا
آدمی نہ تھا۔ مگر پھر بھی تلوتما کے
چہرہ پہ عرق انفعال بہ نکلا تھا
اور وہ حیران ششدر سکتہ کے
عالم میں کھڑی ہوئی تھی۔
راجکمار بھی اگرچہ زخموں سے چور چور
تھے اور ان زخموں کی ٹیسیں اور
درد نے انھیں بہت پریشان کر رکھا
تھا۔ مگر ان سے نہ رہا گیا۔ اور وہ
بیحد کوشش کر کے ایک مرتبہ
کھڑے ہو گئے۔ اور رکتی ہوئی زبان
سے یہ لفظ ان کی زبان سے نکلے
میری محسن اور پیاری تلوتما بیٹھ جاؤ۔
تلوتما برعکس اس کے کہ کوئی
معقول جواب دے کہنے لگی شام
کے وقت جو آپ کی تکلیف دیکھ
گئی تھی مجھ سے اس وقت بھی
رہا نہ گیا۔ اور میرا جی چاہا کہ ایک
مرتبہ میں آپ کو دیکھ آؤں۔ سنئے

سے جاملتی ہے میں روزانہ ایک
کشتی میں سوار ہو کر وہاں سے یہاں
تک تفریح کے واسطے آیا کرتی ہوں
خندق سے ایک چور دروازہ قلعہ
میں کو جاتا ہے۔ مجھے کشتی کھینے میں
اچھی خاصی مہارت ہے اُسی کے
ذریعہ سے میں اس وقت بھی
یہاں آئی ہوں۔ مجھے صرف یہ
تمھارا حال پوچھنا تھا۔

کمار۔ میرے خدا نے میری سن لی
شکر ہے کہ تمھیں بھی میرا کچھ خیال ہے

تلوتما۔ آپ کو کیا معلوم ہے۔ کہ محبت
کیسی ہوتی ہے۔ خیر اسے اُس سے
پوچھئے جو اپنا آرام کا بستر چھوڑ کر
بلا خوف و خطر دریا کا سفر کرکے آپ
کے پاس آ پہونچی ہے۔

کمار۔ آہ یہ بدگمانی تم مجھے محبت میں
ثابت قدم پاؤ گی۔

راجکماری۔ جو کچھ آپ کسی دوسرے
وقت مجھ سے کہنے والے ہیں اُسے
بھی میں سمجھ گئی ہوں۔

کمار۔ فرمائیے۔

کماری۔ سمجھتی ہوں کہ جب آپ
خود ہی وہ سب حال مجھ سے کہینگے
تو میں کیوں کہوں کیا فائدہ ہے۔

کمار نے ہر چند کوشش کی کہ تلوتما
بتادے کہ وہ کیا سمجھ گئی ہے مگر
تلوتما نے اور کچھ نہ کہا۔ اور وہ
یہ کہہ کر کہ اب شاید رام پھولی
میرا انتظار کر رہی ہوگی میں جاتی
ہوں۔ کمار سے رخصت ہو کر نہر پر
آئی اور نہر کے ایک گھاٹ پر آکر
کشتی میں سوار ہوئی۔ اور پھر خود ہی
کشتی کو کھیتی ہوئی غائب ہوگئی۔

ادھر کمار اس اُدھیڑ بن میں
لگے کہ کیا میں صبح کو یا جب دوسری
ملاقات ہو تو تلوتما سے کہدوں
کہ میرا بھائی ہری سنگھ تمھارے
یہاں قید ہے اور میں صرف اُن کی
آزادی کے لئے تکلیف کرکے یہاں
تک آیا ہوں کیا وہ اس میں
میری کچھ مدد کرے گی۔ کہیں
ایسا نہ ہو وہ یہ سنکر بگڑ جائے اور
اُس کے دل میں یہ خیال پیدا
ہو جائے کہ یہ میرے باپ اور
میرے ایک قریبی عزیز کو نیچا
دکھانا چاہتے ہیں۔ خیر کچھ بھی ہو
لیکن اس سے یہ ضرور کہوں گا۔
بعد کو وہ کچھ بھی کہے اور کچھ بھی کرے

# ساتواں باب

اب ہم راجکماری تلوتما کیساتھ ساتھ جاکر آپ کو اُس کا حال سُناتے ہیں۔ کہ اُس پر یہاں سے جانے کے بعد کیا گذری یا وہ کیسے وہاں تک پہونچی۔

کشتی دریا میں رواں ہوئی اور باغ میں سے نکل کر وہ ایک پل کے نیچے پہونچی یہاں دونوں طرف اُس دریا کے دیواریں کردی گئی تھیں اور اوپر سے بالکل پٹی ہوئی جگہ تھی لالٹینیں اس میں دو طرفہ روشن تھیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس کا یہاں کوئی خاص انتظام تھا اسی پل یا درے میں بہتی بہتی یہ کشتی قلعہ کی خندق میں جا نکلی جہاں کا نظارہ ہم کسی دوسرے باب میں ناظرین کو دکھا چکے ہیں یہ کشتی بالکل دیوار کے متصل پہونچی۔ اور راجکماری نے یہاں ایک کھڑکی کو کھولا۔ اس کے لیے۔ وہ غائب ہو گئی اور کشتی وہیں رہی۔

ناظرین کو تعجب ضرور ہوگا کہ جب دیوار کے برابر برابر پانی تھا تو کیا کھڑکی کے ذریعہ سے پانی قلعہ میں نہ جاتا ہوگا۔ نہیں۔ بلکہ یہ کھڑکی پانی کی سطح سے کچھ اونچی تھی اور دیوار میں اس کا کوئی نشان نہ معلوم ہوتا تھا۔ اس طرح سے پتھروں کو وصل کیا گیا تھا۔

جب اس کھڑکی کو کھول کر اندر کی طرف قدم رکھتے تھے تو وہاں سیڑھیاں بنی ہوئی تھیں جن کے ذریعہ سے اترتے ہوئے خاص اس سطح زمین پر پہونچ جاتے تھے جو قلعہ کی طرح تھی۔ اندر پہونچ کر اس کھڑکی کو بند کردیا جاتا تھا۔ یہ بھی بتا دینا ضرور ہے کہ یہ سیڑھیاں جس میں بنی ہوئی تھیں۔ اور یہ کھڑکی جس کی دیوار میں تھی وہ ایک کوٹھری تھی جو اسی قلعہ کے ایک دالان میں واقع تھی۔ اور جیسا کہ راجکماری نے ابھی کمار سے بیان کیا تھا وہ چور دروازہ یہی تھا۔ اس سے آگے ایک دالان بنا ہوا تھا اور پیچھے اور اور مکانات تھے جن کا بیان قریب قریب فضول ہے۔

کمار بھی [illegible] کہ سیڑھیوں

سے اُتر کر اس کوٹھری میں آئی
اُس نے کھڑکی بند کی اور پھر دالان
میں آئی۔ دالان کے برابر ہی آسے
ایک زینہ نظر پڑا وہ اوپر چڑھ گئی
اور اوپر پہونچ کر ایک کمرہ سے ہوتی
ہوئی دوسرے کمرے میں پہونچی۔ یہ
کمرہ نہایت ہی آراستہ و پیراستہ تھا
یہاں ایک مسہری بچھی ہوئی تھی۔
جس پر سفید چادر لگی تھی۔ اور طرح
طرح کے بیش بہا سامان سے مکلف
بنی ہوئی تھی۔ کئی اک پہرہ دار
عورتیں اس کمرے کے ادھر اُدھر
تھیں جو اس وقت خواب غفلت
میں تھیں۔ اور کسی کے آنے جانے
کی خبر نہ تھی۔

اس کمرے سے آگے۔ اور کچھ کچھ
فاصلہ پر اور کمرے بھی تھے جنکا
ذکر بے وقت اور فضول سمجھ کر ہم
چھوڑتے ہیں۔ پھر وقت پر پہنچے اوپر
سکے کمرہ اول اور تمام قلعہ کا حال لکھینگے
اس وقت ہماری سکے کمرے کا حال
لکھنا ہے سو لکھے دیتے ہیں۔

راجکماری نے اس وقت نہ کسی
کو جگایا۔ نہ کسی سے کوئی بات کی
اُس نے آہستہ سے کمرے کے اندر
پہونچ کر اپنی مسہری کے پردہ کو اٹھایا
مگر وہ فوراً سہمی ہوئی کھڑی رہ گئی
جس وقت کہ اُس نے یہ دیکھا کہ
بجائے میرے اس وقت میری مسہری
میں اور کوئی سو رہا ہے۔

کچھ دیر تو وہ کھڑی ہوئی اپنی
رسوائی کا غم کرتی رہی۔ اور آسے
آیندہ اور حال کے غموں نے گھیرے
رکھا۔ کیونکہ وہ جیونت گئی تھی
اس وقت اپنے بستر کو خالی چھوڑ گئی
تھی اور اُس کے [illegible]
نہ تھا۔

جب وہ ان باتوں پر غور کر چکی
تو اُس نے دوبارہ ہمت باندھی
اور اپنے دل میں طرح طرح کے
جوابات کے منصوبے سوچ کر اُس نے
اک دم سونے والے کے منہ پر
سے کپڑا اٹھا دیا مگر اس کی صورت
دیکھتے ہی اُس کے اندیشے باطل
اور سوچنا نہ خیال زائل ہو گئے۔
یعنے دیکھتے ہی اُس کی سمجھ میں
آگیا اور وہ پہچان گئی کہ یہ رام پھولی
ہے پھر تو اُس کی ہمت بندھ گئی
اور اُس نے پیار سے آسے جگا دیا
رام پھولی آنکھ ملتی اٹھ اٹھ

کرتی ہوئی کھڑی ہوگئی۔ فوراً راجکماری نے کہا کہ آہا آج یہ آپ رات کو میری سہری پر کیوں نازل ہوئی ہیں۔
رام پھولی۔ مجھ سے تو پھر پوچھئے پہلے یہ تو فرمایئے کہ اس اندھیری رات میں آدھی رات کے وقت آپ کہاں تشریف لے گئی تھیں میں بہت دیر سے آپ کی منتظر تھی۔
راجکماری نے کسی ضروری حاجت کا ذکر کر کے رام پھولی کو ٹالنا چاہا۔ مگر وہ عیارہ تلوتما سے زیادہ زمانہ کے سرد و گرم کو دیکھ چکی تھی وہ بھلا اس کے دام میں کیا آتی ہنستے ہنستے اس نے کہہ دیا کہ کماری مہربانی کر کے اپنی سر پر نظر کرلو جب کچھ کرنا۔
راجکماری۔ آہا آپ باتوں میں اب میرے سر الزام تھوپنا چاہتی ہیں مگر یہ مشکل اور ناممکن ہے۔
رام پھولی۔ آپ یہ اس سے کہئے جس نے آپ کو دیکھا نہ ہو۔۔۔
دقت کی بات ہے کہ تلوتما رام پھولی کے اس حملہ میں آگئی اور اسے خیال ہوگیا کہ ضرور یہ میرے ساتھ تھی اس واسطے اب اس نے بات کا رخ بدل دیا اور وہ کہنے لگی کہ۔ رام پھولی میری غمگسار اور میری سچی ہمدرد جو کچھ ہو وہ تم ہو اگر تم بھی اس وقت مجھے پھرتی ہو تو یہ سمجھ لو کہ آئندہ میری صورت تم کو دیکھنی بھی نصیب نہ ہوگی یہ کہکر وہ رو پڑی۔
رام پھولی۔ میں کہتی ہوں کہ آخر تمھاری سمجھ کو کیا ہوگیا ہے۔ تم دیوانی اور بے عقل کیوں ہوگئیں کہیں تم پر جادو تو نہیں کردیا گیا۔
تلوتما۔ ہاں یہ صحیح ہے۔ مجھ پر ضرور اس کی بھری آنکھوں نے جادو کردیا۔
رام پھولی۔ تو پھر اپنا علاج کرو۔
تلوتما۔ اب زندگی بھر علاج ہونا غیر ممکن ہے۔
رام پھولی۔ دیکھو اس میں بڑی برنامیاں ہوں گی میں تمھیں سمجھائے دیتی ہوں اب بھی راہ راست پر آجاؤ۔
تلوتما۔ سہ

عمر ساری تو کٹی عشق بتاں میں مومن
آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہونگے

رام پھولی۔ اچھا یہ تو بتاؤ کہ اس وقت تم کیوں گئی تھیں۔

تلوتما - اب جب تم سب راز سے واقف ہو اور مجھے تمھارے اوپر قطعی اعتماد ہے پھر وسہ ہے تو میں تم سے چھپانا بھی نہیں سکتی ہوں - واقعی صاف کہتی ہوں کہ مجھ سے رہا نہ گیا اور میں اس کی تکلیفوں کو یاد کرکے صرف اس کے دیکھنے کے واسطے چلی گئی تھی - اب اس جرم میں تم مجھے سزا دو - یا جو کچھ کرو -

رام پھولی - تمھاری عجیب حالت ہو گئی - دیکھو اگر کسی کی محبت بھی ہوتی ہے تو اس قدر بے تابی اچھی نہیں ہوتی ہے - جلدی میں آدمی ہمیشہ دھوکا کھاتا ہے ضبط کرو ضبط کرنا بہت اچھا ہے -

تلوتما - اچھا اب تو جو کچھ ہوا سو ہوا معاف کرو مگر آئندہ سے مجھ سے کوئی بات ایسی نہ ہوگی جس سے تم ناراض ہو -

رام پھولی - خیر میں تمھیں اس معاملہ میں زیادہ مجبور بھی نہیں کرنا چاہتی ہوں مگر یہ تو بتاؤ کہ کیا باغ میں رہنے سے کسی کو خبر نہ ہوگی -

راجکماری - ہاں غالباً دو چار روز وہاں رہنے سے کسی کو خبر نہیں ہوگی -

رام پھولی - اگرچہ میں یہ جانتی ہوں کہ وہاں کوئی آتا جاتا نہیں ہے مگر پھر بھی ایسی خبریں چھپانے سے چھپا نہیں کرتی ہیں ؎

عشق اور مشک چھپائے سے کہیں چھپتے ہیں
سر بازار ہی پتا ہے ڈھنڈوران کا

راجکماری - خیر - آپ ہمیشہ ہوتے دانائے شنید کی مصداق کیوں بنی جاتی ہو جب کچھ بات ہوگی دیکھا جاویگا -

رام پھولی - خیر - تم کو برا معلوم ہوتا ہے تو جانے دو -

راجکماری - اب یہ بھی بتا دو کہ تمھارے سوائے اس معاملہ کی اور کسی کو تو خبر نہیں ہے اگر ہو تو پھر میں انتظام کروں -

رام پھولی - اگر ہو تو پھر کیا کروگی

راجکماری - ابھی زہر کھا کر اپنی جان دیدوں گی دوسرے ذلت کی رسوائی کا انتظار فضول معلوم ہوتا ہے -

رام پھولی - خیر اطمینان رکھو ابھی تک اور کسی کو خبر نہیں ہے اب تم سو جاؤ وقت کو آرام سے گزارو - میں بھی جاتی ہوں -

چونکہ راجکماری لیٹ گئی

اور نام پھولی بھی رخصت ہو گئی۔ لہذا
ہم بھی آپ سے رخصت ہوتے ہیں
دوسرے وقت آپ کو ان کی حالت
سے مطلع کریں گے۔

# آٹھواں باب

مادر چہ خیالیم و فلک در چہ خیال
کار سے کہ خدا کند فلک را چہ مجال

ع۔ عرفت ربی بفسخ العزائم۔ ایک
زبردست عالم کا قول ہے جس کے
معنے یہ ہیں کہ انسان کا چاہا کبھی
پورا نہیں ہوتا۔ بلکہ جو کچھ خدا چاہتا
ہے وہی ہوتا ہے چنانچہ اسی باب
میں آگے چلکر آپ کو اسکے لکھنے
کی حالت معلوم ہو جائے گی۔

شام کا وقت ہے۔ راجہ سندر سنگھ
اپنے دیوان عام میں بیٹھے ہوئے ہیں
اس وقت اتفاق سے اور کوئی
مصاحب موجود نہیں ہے۔ اور
وہ کچھ بیٹھے ہوئے سوچ رہے ہیں
ایک روزنامچہ اُن کے سامنے رکھا
ہوا ہے۔ وہ اُسے دیکھتے ہیں اور
اُس پر غور کرتے ہیں۔ ایسا معلوم
ہوتا ہے کہ وہ ملک کی کسی گہری
فکر میں پڑے ہوئے ہیں۔ اتنے میں
ایک چپراسی آتا ہے اور وہ مودبانہ
سلام کرکے عرض کرتا ہے کہ مہاراج
دیوان سنگل سین اس وقت حاضر
ہونا چاہتے ہیں۔

مہاراج۔ کہاں ہیں دیوان جی۔

چپراسی۔ دروازے پر کھڑے ہوئے ہیں

مہاراج۔ اچھا اندر بلالو۔

چپراسی چلا گیا۔ اور ایک ہی دو
منٹ بعد مہاراج کے سامنے دیوان جی بھی
آن کھڑے ہوئے۔ مودبانہ سلام
قاعدہ کے موافق کرکے ٹھہر گئے کہ
مہاراج کچھ متوجہ ہوں تو عرض کروں

آخر مہاراج نے کہا کہ دیوان جی
ابھی دو تین گھنٹے گذرے ہوں گے
کہ آپ گئے تھے۔ دوبارہ بے وقت
کیوں تشریف لائے

دیوان جی۔ کچھ ضروری باتیں عرض
کرنا ہیں۔

مہاراج۔ اچھا کہئے۔

دیوان جی۔ مگر کہتا ہوا ڈرتا ہوں
لہذا امیدوار ہوں کہ اگر میری
گفتگو گستاخانہ تصور کی جائے تو مجھے
معافی دیجائے۔

مہاراج۔ خیر تو ہے۔ آخر ایسی کیا

بات ہے ۔ کہ جس کے واسطے تم اس طرح معافی مانگ رہے ہو ۔ اچھا سُنو

دیوان منگل سین ۔ مہاراج ہنومان سنگھ نے جو راجکماری سنگھ کو قید کر کے بھیجا ہے اگرچہ اُن کا آنا وغیرہ مجھسے بھی پوشیدہ رکھا گیا ہے ۔ اور اُنکی جائے قید وغیرہ سے مجھے بھی مطلع نہیں کیا گیا ہے ۔ مگر میں اس بات کے متعلق کوئی اعتراض نہیں کر سکتا اور نہ مجھے اعتراض کرنے کا کوئی حق حاصل ہے ۔ کیونکہ ؎

رموز مملکت خویش خسرواں دانند
گدائے گوشہ نشینی تو حافظا مخروش

مگر میں امید کرتا ہوں کہ مجھے اس بارہ میں معافی دیجائیگی اور صرف اس خیال کو مد نظر رکھا جائیگا کہ ایک دیوان کو جزو کل امور سے مطلع ہونا چاہیئے اور جہاں بالیحدہ اس سے کسی بات کو پوشیدہ ہی کیوں نہ رکھا جائے مگر پھر بھی اس کو معلوم کرنا چاہیئے ۔

مہاراج ۔ خیر اگر تم نے کوئی اس قسم کی بات بغیر ہم سے دریافت کئے معلوم کر لی تو اس میں ہمارے واسطے بھی اعتراض کی کوئی گنجایش نہیں ہے

دیوان ۔ خیر میں امید آئندہ کو اور کچھ کہنا چاہتا ہوں وہ یہ کہ کسی خاص وجہ سے قید کئے گئے ہیں ۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ وہ ضروری بات ہے اسی وجہ سے وہاں کے آدمی اُنکی تلاش میں آئے ہیں ۔ چنانچہ ایک اُن کا بھائی ہے اور ایک کوئی اور عیار ہے ۔

مہاراج ۔ تو کیا تم نے اُنھیں گرفتار کر لیا ہے ۔

دیوان ۔ نہیں ۔ بلکہ مجھے معتبر ذریعہ سے یہ معلوم ہوا ہے کہ وہ راجکماری کے باغ میں کسی ارادہ سے آئے وفادار سپاہیوں نے معقول طریقہ سے اُن سے مقابلہ کیا اور اُن دونوں کو زخمی کر دیا ۔ مگر اتفاق سے راجکماری وہاں پہونچیں ۔ اُنھوں نے حمایت کی اور اُنھیں سپاہیوں سے چھڑ لیا اُنھوں نے اپنی رحم دلی سے کام لیا ہے اور اس وقت تک وہ اُن کے سایۂ عاطفت میں ہیں اور باغ میں مقیم ہیں ۔ اس سے بڑی بھاری بدنامی کا اندیشہ ہے مبادا اگر وہ اپنے کسی خاص مقصد میں کامیاب ہو جائیں ۔ اور میری بھی بدنامی کا باعث ہو ۔

مہاراج۔ تو کیا اس وقت تک وہ وہاں مقیم ہیں۔
دیوان۔ ہاں کیونکہ مجھے پورے طریقہ سے یہ معلوم ہوا ہے۔
مہاراج۔ پھر کیا کرنا چاہیئے۔ اور تمہاری اس بارہ میں کیا رائے ہے
دیوان۔ میرے نزدیک آج ہی سے کماری کے باغ میں آنے جانے کی پورے طریقہ سے مانعت ہو جانی ضروری ہے۔
مہاراج۔ اس کے بعد۔
دیوان جی۔ بعدہ اُن کو ضرور گرفتار کرنا چاہیئے۔
مہاراج۔ اس واقعہ کو کے دن گذر گئے
دیوان جی۔ جہاں تک معلوم ہوا ہے صرف دو دن گذرے ہیں۔
مہاراج۔ آج ہی شب کے وقت انھیں گرفتار کر لینا ضروری ہے۔
دیوان جی کو مہاراج کے پاس بیٹھے دیر گذر گئی اور وقت گذرتا گیا اسی وقت سے برابر مہاراج اور دیوان جی میں انھیں افکار کے متعلق باتیں ہوتی رہیں۔ مہاراج نے کہا کہ دیوان جی در اصل یہ جگناتھ کے لوگ بڑے ضدی ہیں ہم مدت سے دیکھتے ہیں یہ لوگ جس بات پر اڑ جاتے ہیں پھر اُس کام کو کر کے چھوڑتے ہیں۔ اگرچہ تم سے اس وقت تک یہ راز بوجوہات پردۂ اخفا میں رکھا گیا ہے مگر اس وقت کہنا پڑا۔ کہ ہم کو بھی اس وقت تک یہ قطعی معلوم نہیں ہے کہ ہنو مان سنگھ کو کیا ضرورت پڑی جو انھوں نے اس جھگڑوں کے چھینٹے میں ہاتھ ڈالا۔
دیوان جی۔ آخر انھوں نے جس وقت حضور کو لکھا ہے کہ انھیں احتیاط سے رکھا جائے کوئی نہ کوئی سبب بھی ضرور ہی تحریر کیا ہوگا
مہاراج۔ نہیں یہ کچھ نہیں لکھا گیا صرف احتیاط اور سخت ایتیاط سے رکھنے کے واسطے البتہ انھوں نے تاکید لکھی اور کچھ بھی نہیں لکھا بلکہ اگر دو بارہ اُن سے دریافت بھی کیا گیا تو بھی جواب دیا صرف یہ لکھ دیا کہ راز پوشیدہ رہنا چاہیئے ہمارا جو اُن کے ساتھ تعلق ہے وہ تم پر بھی ظاہر ہے ہمیں خواہ مخواہ اُن کا ہر بات میں ساتھ دینا ضرور ہے خواہ وہ ناحق ہو یا حق ہو۔

اگرچہ دل ہمارا ابھی نہیں چاہتا کہ ہم ان اگریز والوں سے بگاڑیں۔ کیونکہ اُن سے ہمارے تعلقات بھی اب تک کبھی بُرے نہیں رہے ہیں۔

اسمیں وقت اور زیادہ گذر گیا اور مہاراج نے حکم دیا کہ دیوانجی اب تم اُٹھو اور یہ پرچہ لو۔ اسیوقت سردار فوج سے جس قدر تمکو ضرورت ہو سوار اپنے ساتھ لے لو اور چلے جاؤ۔ اور اُنھیں گرفتار کر لو۔ فرض کر لو اور کوئی بات نہ ہوئی تو یہ بات کیا ہماری بدنامی کے واسطے کچھ کم نہیں ہے کہ وہ کسی نہ کسی ترکیب سے اس قیدی کو چھڑا لیجائیں جنہیں نہ معلوم کن کن مصیبتوں سے پھوہان سنگھ نے گرفتار کر کے ہمارے سپرد کیا ہے۔ ہوتے ہوتے یہ راز بھی کھل جائیگا کہ اس کا سبب کیا ہے۔

منگل سین اگرچہ اپنے دل میں سب کچھ سمجھا ہوا تھا۔ اور بنانے والا اسکو سب معلوم تھی مگر مصلحت نہ سمجھکر انھوں نے مہاراج سے کچھ نہ کہا۔ مہاراج کے پاس سے اُٹھے اور سیدھے سینا پتی کے پاس گئے۔ مہاراج کا حکم دکھایا۔ دس سوار کار آزمودہ ساتھ لئے۔ اور خود بھی گھوڑے پر سوار ہو کر باغ کی جانب قدم بڑھایا۔

اب ہم یہاں کا بھی مختصر سا حال بیان کئے دیتے ہیں۔ راجکماری تلوتما بدستور یہاں آتی تھی۔ اور کمار کی خبر گیری کر کے اُن کے دیدار سے اپنی آنکھوں کو روشنی دیکر واپس جاتی تھی اگرچہ پوری پوری نہیں مگر کچھ دو ایک مرتبہ کے کثیر التعداد انعام کی وجہ سے کچھ اور اور باتوں سے رام بھولی بھی راہ پر ضرور آگئی تھی۔ اور وہ بھی پہلے دن کی طرح اب کماری کو زیادہ پریشان نکرتی تھی

اس کی ایک وجہ خاص یہ بھی تھی کہ اودے سنگھ کی صورت کی محبت نے اُسے بھی قریب قریب اپنا گرویدہ کر لیا تھا۔ اور اُسپر بھی اس کی سامری فن آنکھوں کا جادو چلنا شروع ہو گیا تھا۔

چنانچہ آج وہ دونوں اُسیوقت آگئی تھیں اور اودے سنگھ کسی اور فکر لگے ہوئے تھے۔ راجکمار کے زخم اگرچہ پورے پورے علاج کے سبب سے بھر چلے تھے مگر ابھی پورے نہ بھرے تھے ابھی ان میں اتنی طاقت

مہاراج - تو کیا اس وقت تک وہ وہاں مقیم ہیں -

دیوان - ہاں کیونکہ مجھے پورے طریقہ سے یہ معلوم ہوا ہے -

مہاراج - پھر کیا کرنا چاہیئے - اور تمھاری اس بارہ میں کیا رائے ہے

دیوان - میرے نزدیک آج ہی سے کماری کے باغ میں آنے جانے کی پورے طریقہ سے مخالفت ہوجانی ضروری ہے -

مہاراج - اس کے بعد -

دیوان جی - بعدہ اُن کو ضرور گرفتار کرنا چاہیئے -

مہاراج - اس واقعہ کو کے دن گذر گئے

دیوان جی - جہاں تک معلوم ہوا ہے صرف دو دن گذرے ہیں -

مہاراج - آج ہی شب کے وقت انھیں گرفتار کر لینا ضروری ہے -

دیوان جی کو مہاراج کے پاس بیٹھے دیر لگ گئی اور وقت گذرتا گیا اسی وقت سے برابر مہاراج اور دیوان جی میں انھیں اذکار کے متعلق باتیں ہوتی رہیں - مہاراج نے کہا کہ دیوان جی در اصل یہ جگدھ کے لوگ بڑے ضدی ہیں ہم مدت سے دیکھتے ہیں یہ لوگ جس بات پر اڑ جاتے ہیں پھر اُس کام کو کرکے چھوڑتے ہیں - اگرچہ تم سے اس وقت تک یہ راز جو بات پردۂ اخفا میں رکھا گیا ہے مگر اس وقت کہنا پڑا - کہ ہم کو بھی اس وقت تک یہ قطعی معلوم نہیں ہے کہ ہنومان سنگھ کو کیا ضرورت پڑی جو انھوں نے اس جھگڑوں کے چھتے میں ہاتھ ڈالا -

دیوان جی - آخر انھوں نے جس وقت حضور کو لکھا ہے کہ انھیں احتیاط سے رکھا جائے کوئی نہ کوئی سبب بھی ضرور ہی تحریر کیا ہوگا

مہاراج - نہیں یہ کچھ نہیں لکھا گیا صرف احتیاط اور سخت احتیاط سے رکھنے کے واسطے البتہ انھوں نے تاکید لکھی اور کچھ بھی نہیں لکھا بلکہ اگر دوبارہ اُن سے دریافت بھی کیا گیا تو بھی جواب نہ دیا صرف یہ لکھ دیا کہ راز پوشیدہ رہنا چاہیئے ہمارا جو اُن کے ساتھ تعلق ہے وہ تم پر بھی ظاہر ہے ہمیں خواہ مخواہ اُن کا ہر بات میں ساتھ دینا ضرور ہے خواہ وہ ناحق ہو یا حق ہو -

اگرچہ دل ہمارا بھی نہیں چاہتا کہ ہم ان اگیچہ
والوں سے بگاڑیں۔ کیونکہ اُن سے
ہمارے تعلقات بھی اب تک کبھی
بُرے نہیں رہے ہیں۔

اسمیں وقت اور زیادہ گذر گیا
اور مہاراج نے حکم دیا کہ دیوانجی
اب تم اُٹھو اور یہ پرچہ لو۔ اسیوقت
سردار فوج سے جس قدر تمکو ضرورت
ہو سوار اپنے ساتھ لے لو اور چلے
جاؤ۔ اور انھیں گرفتار کر لو۔ فرض
کر لو اور کوئی بات نہ ہوئی تو یہ
بات تو کیا ہماری بدنامی کے واسطے
کچھ کم نہیں ہے کہ وہ کسی نہ کسی
ترکیب سے اس قیدی کو چھڑا لیجائیں
جنھیں نہ معلوم کن کن مصیبتوں سے
بنومان سنگھ نے گرفتار کر کے ہمارے
سپرد کیا ہے۔ ہوتے ہوتے یہ راز بھی
کھل جائے گا کہ اس کا سبب کیا ہے
منگل سین اگرچہ اپنے دل میں
سب کچھ سمجھا ہوا تھا۔ اور بنائے فساد اسکو
سب معلوم تھی مگر مصلحت نہ سمجھکر
انھوں نے مہاراج سے کچھ نہ کہا۔
مہاراج کے پاس سے اُٹھے اور سیدھے
سیناپتی کے پاس گئے۔ مہاراج کا
حکم دکھایا۔ دس سوار کار آزمودہ
ساتھ لئے۔ اور خود بھی گھوڑے پر
سوار ہو کر باغ کی جانب قدم بڑھایا۔

اب ہم یہاں کا بھی مختصر سا حال
بیان کئے دیتے ہیں۔ راجکماری
تلوتما بدستور یہاں آتی تھی۔ اور
کمار کی خبر گیری کر کے اُن کے دیدار
سے اپنی آنکھوں کو روشنی دیکر واپس
جاتی تھی اگرچہ پوری پوری نہیں
مگر کچھ دوا ایک برتیہ کے کثیر التعداد
انعام کی وجہ سے کچھ اور اور باتوں
سے رام بھولی بھی راہ پر ضرور آگئی
تھی۔ اور وہ بھی پہلے دن کی طرح
اب کماری کو زیادہ پریشان نکرتی تھی
اس کی ایک وجہ خاص یہ بھی
تھی کہ اودے سنگھ کی صورت کی
محبت نے اُسے بھی قریب قریب
اپنا گرویدہ کر لیا تھا۔ اور اُسپر بھی
اس کی سامری فن آنکھوں کا جادو
چلنا شروع ہو گیا تھا۔

چنانچہ آج وہ دونوں اُسیوقت
گئی تھیں اودے سنگھ کبھی اور سنگھ
گئے ہوئے تھے۔ راجکمار کے زخم
اگرچہ پورے پورے علاج کے
سبب سے بھر چلے تھے مگر ابھی پورے
نہ بھرے تھے ابھی ان میں اتنی طاقت

نہیں آئی تھی کہ وہ کہیں سیر وغیرہ
کے واسطے یا تفریحاً کہیں آتے جاتے
لہذا وہ اس وقت ایک مسہری
پر پڑے تھے خیالات نے چونکہ اُنکے
دماغ کو تھکا دیا تھا اس واسطے
وہ اس وقت کچھ غنودگی کی حالت
میں تھے جس وقت کہ منگل سین فوج
لے کر خاص اُن کے پاس پہونچ گیا
اور اُس کے پہونچتے ہوئے منھ سے
یہ نفرت آمیز الفاظ نکلے۔

ہاں بہادر سپاہیو ذرا اسے گرفتار کر لو
سپاہیوں نے بیخبری کی حالت میں
اُنھیں کس کر باندھ لیا۔ اور زخمی
مان سنگھ دم کے دم میں بے جرم
وخطا ایک سنگین قید میں پڑ گئے۔

منگل سین (سپاہیوں سے) اب ذرا
اُسے بھی ڈھونڈھ لو جو اُسکا ساتھی ہے
سپاہیوں نے حسب الحکم اودے سنگھ
کو بہت زیادہ ڈھونڈا۔ مگر اتفاق
سے وہ اُس وقت وہاں موجود
نہ تھے۔ لہذا سب کے سب ناکام رہے

اب منگل سین ادھر سے مایوس
ہوا تو کمار سے مخاطب ہو کر کہنے لگا
کہ شاید تم اب تک یہ نہ سمجھے ہو گے
کہ میں کون ہوں۔

کمار۔ بیشک میں نہیں سمجھا۔ کہ تم نے
بلا وجہ میرے ساتھ یہ سلوک کیوں
روا رکھا۔

منگل سین۔ بے وجہ تو ہرگز نہیں ہے

کمار۔ کیوں آخر وجہ کیوں نہیں ہے

منگل سین۔ یاد کر لو۔ ع
مزے ہمنے اڑائے ہیں مصیبت کون جھیلے گا

کمار۔ تو میں نے کچھ مزے کئے۔

منگل سین۔ راجکماری تلوتما کے
آغوش میں رہنا۔ اور اُسے بہکا کر
بھائی کو چھڑا لینا کچھ آسان کام نہیں
ہے۔ اس میں بڑی بڑی دشواریوں کا
سامنا ہوگا۔

کمار۔ خیر ہم بہت جلد اس کا مزا
دکھا دیں گے۔

منگل سین۔ اگر آپ آہستہ سے میری
ہر بات کا جواب دیتے جائیں تو میں خوشی سے
اپنی گفتگو کا نتیجہ سنانے کے واسطے
تیار ہوں۔

کمار۔ ایک گرفتار رونا چاہئے تو خوشی
سے یہ بات سننے کے واسطے تیار ہے
آپ فرمائیں میں بہت غور سے سنونگا
اور اچھی طرح جواب دونگا۔

منگل سین۔ یہ بات تو آپ کو خوب
معلوم ہوگی کہ راجکماری ہی نے آپکے

بھائی یہاں قید ہیں۔ اور یہ بھی ضرور
ہے کہ اُن کی گرفتاری کے وجوہ
اور اُن کے اصلی دشمن سے بھی
تم بے خبر نہ ہوگے۔
راجکمار۔ یہ تو سب کچھ ہے مگر اس
ذکر سے آپ کا مطلب کیا ہے۔
منگل سین۔ اگرچہ میں اس وقت
مہاراج سندر سنگھ کے حکم سے تم کو
گرفتار کرنے آیا ہوں اور ظاہری وجہ
یہ ہے کہ تم کماری کے باغ میں آزادانہ
اپنی زندگی بسر کرتے ہو مگر دراصل
مجھے اس سے کوئی مطلب نہیں اور
نہ میں اس بارہ میں سنگدل ہونا
چاہتا ہوں بلکہ اگر تمھیں تلوتما سے
محبت ہے تو میں اسی وقت یہ وعدہ
کرتا ہوں کہ تلوتما سے بہت جلد
تمھاری شادی کرا سکتا ہوں مگر یہ
کہ تم مجھ سے ایک اقرار کرلو۔
راجکمار۔ وہ بھی فرما دیجیے۔
منگل سین۔ وہ کام تمھارے ہی
سے ہو سکتا ہے۔
راجکمار۔ تو صاف صاف فرمائیے۔
منگل سین۔ ہاں چھپانے کی
ضرورت کیا ہے تم خود بھی ہر ایک
معاملہ سے واقف ہو۔ راجکمار ہری سنگھ

پھول وتی سے شادی کرنا چاہتے
ہیں اور وہ ہنومان سنگھ کے قبضہ
میں ہے۔ اگر تم مجھے اسی وقت اپنا
یہ نوشتہ دیدو کہ میں کوشش کرکے
ہری سنگھ کو اس بات پر آمادہ کرونگا
کہ وہ پھول وتی سے شادی نہ کرے
تو میں تمھیں اسی وقت آزاد بھی
کرسکتا ہوں۔ اور پھر تلوتما سے
شادی کرانے میں بھی تمھاری حتی المقدور
مدد کروں گا۔
راجکمار۔ تو کیا آپ کا یہ مطلب ہے
کہ پھول وتی کی ہنومان سنگھ سے
شادی ہو جائے۔
منگل سین۔ نہیں یہ نہیں اور کچھ ہے
راجکمار۔ اور کیا ہے۔
منگل سین۔ وہ یہ ہے کہ اُس سے
شادی کا ایک خواستگار میں بھی ہوں۔
راجکمار۔ مگر آپ نے یہ ایسا بیہودہ
اور بیجا سوال کیا ہے کہ جس پر میرا
کوئی حق نہیں ہے اور نہ میں کچھ کرسکتا
ہوں۔ اور نہ میری کوئی مان سکتا ہے
منگل سین۔ اس کی بابت میں آپکو
ایک بہت آسان بات بتادونگا
اگر آپ اقرار تو کیجیے۔ یہ میرا کام ہے
راجکمار نے دوبارہ اس پر غور کیا

انھیں اس میں بہت بہت سی قباحتیں معلوم ہوئیں وہ اگرچہ یہ بھی جانتے تھے کہ اگر میں اپنے بھائی سے اس کے متعلق کچھ کہوں گا۔ تو وہ ضرور اس پر توجہ کریں گے۔ مگر پھر بھی انھوں نے یہی جواب دیدیا کہ اگر اور کوئی بات ہوتی تو میں ضرور اقرار کر لیتا۔ اس بارہ میں کچھ بھی نہیں کہہ سکتا۔

منگل سین۔ اگر یہ اقرار آپ نہیں کرتے اور مجھے نوشتہ نہیں دیتے تو ہرگز یہ امید نہ رکھئے کہ اب تمام عمر تک آپ رہائی پاویں گے۔

راجکمار۔ بلا سے کچھ بھی ہو۔

اب منگل سین نے اور کچھ بھی نہ کہا اور سپاہیوں کو حکم دیا کہ فوراً انھیں لے چلو اور مہاراج کے سامنے کردو۔ سپاہی چلے۔ فوراً ایک گولہ پھٹا جس کا دھواں پھیلا جس سے کئی آدمی بیہوش ہو گئے۔ اور باقی جس کو دھواں لگا وہ سب بھی کچھ غنودگی کی سی حالت میں آگئے مگر سب بیہوش نہ ہوئے۔

اگرچہ شاخ کے پھینکنے والے کو بہت تلاش کیا۔ مگر کوئی آدمی نہ ملا۔ مجبوری سب کے سب کمار کو پکڑے چلے تھوڑی دیر کے بعد کمار مہاراج مہندر سنگھ کے سامنے جا پہونچے۔ اور مہاراج نے بغیر دیکھے بھالے انھیں منگل سین کے حوالے کیا اور کہدیا کہ عیاروں کے حوالے کردو۔ وہ انھیں طلسمی قیدخانہ میں قید کردیں۔

منگل سین نے عیار بلائے۔ اور راجکمار کو ان کے حوالے کردیا۔ دوسرے روز جسوقت راجکماری کا جانے کا ارادہ تھا۔ خاص اسی وقت مہاراج نے انھیں ہدایت کی کہ آیندہ سے وہ باغ میں نہ جائیں۔ اگرچہ انھوں نے بہت زیادہ اصرار کیا۔ مگر انھیں اجازت نہ ہوئی۔ کماری مجبور ہو گئی۔ اس نے رام پھولی کو علیحدہ بلایا۔ اور کہنے لگی کہ سکھی کچھ تم کو بھی خبر ہے کہ یہ ممانعت کیوں کی گئی۔

رام پھولی۔ تم بھی ہیں بھی ہیں بھلا مجھے کیا خبر کیوں ایسا ہوا۔

کماری۔ ہائے وہ تو ہمارے منتظر رہتے ہونگے

رام پھولی۔ پھر میں اس میں کیا کر سکتی ہوں۔

کماری۔ سکھی اگرچہ تمکو تکلیف تو ضرور

ہوگی اور غالباً تم میری تکلیف دہی
سے ناراض ضرور ہوگی۔ مگر پھر بھی
جب میں غور کرتی ہوں تو مجھے سوائے
تمھارے اپنا اور کوئی ہمدرد بھی
نہیں دکھائی دیتا۔

رام بھولی۔ اچھا میں وہاں جاؤں
بھی مگر جا کر کیا کروں

کماری۔ کم سے کم انھیں اس
حال کی اطلاع دیدو۔

رام بھولی۔ میرے خیال میں تو
یہ فضول ہے۔ وہ تمھارے نہ جانے
سے یہ سمجھیں گے کہ فرصت نہ ہوئی
ہوگی اس واسطے نہ آئیں۔

تلوتما۔ نہیں نہیں میری خاطر سے تم جاؤ

رام بھولی نے اور زیادہ بحثیں
نہ کیں اور وہ محل سے نکلکر باغ
میں گئی مگر وہاں اس کو کمار دیا
اودے سنگھ نہ ملے۔ مالنوں وغیرہ
سے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا
کہ وہ کہیں چلے گئے ہیں اور اپنے
جانے کی جگہ انھوں نے کسی سے
ظاہر نہیں کی ہے رام بھولی کو
شبہ ہوا کہ ہو نہ ہو یہ ضرور کوئی
خاص بات ہے۔ معلوم ہوتا ہے
کہ ان مالنوں وغیرہ سے اخفائے راز
کے واسطے خاص حکم دیا گیا
ہے۔ یہ سوچنے کے بعد اُس نے
کبھی یہ نہ چاہا کہ وہ وہاں ٹھہرے
کیونکہ اُسے اندیشہ پیدا ہوا کہ شاید
میرے ساتھ بھی کوئی ویسی کارروائی
کی جاوے جو میرے صدمہ اور
رنج کا باعث ہو۔ اور دشمنوں وغیرہ
کو تضحیک کا موقع ملے چنانچہ وہ
چلی آئی۔ اور فوراً کماری کے پاس
آکر تمام حال سنا دیا۔ کماری کو بھی
تعجب اور افسوس ہوا۔ مگر کرتی
تو کیا کرتی یہ سوچ کر کہ پھر کسی وقت
اسکا حال معلوم کروں گی خاموش ہو رہی۔

## نواں باب

یہاں تک یہ حال لکھنے کے
بعد ہم دوبارہ اپنے قصہ کی طرف
رجوع کرتے ہیں۔ اور آپ کو چمپا
اور سیتا کے پریشان حال کی طرف
لے جا کر ان کی حالت دکھاتے ہیں۔
تمام دن کی پریشانی اور سخت
مصیبت کے بعد ان دونوں کو
ایک پرانی عمارت دکھائی دی۔
چونکہ سیتا ایک مرتبہ کماری بھیرونی

کی نہ باقی اس کا پہلا قصہ سُن چکی ہے اس واسطے اُسے خیال پیدا ہوا کہ ممکن اور بہت ممکن ہے کہ اس ویرانہ میں کچھ ایسے لوگ ہوں جنہیں دیکھکر ہمیں کچھ اپنے مقصد میں کامیابی ہو جائے ۔ اُس نے اپنی سہیلی سے کہا کہ چمپا چلو دیکھیں شاید یہیں کچھ کامیابی ہو جائے ۔

چمپا ۔ اگرچہ جگہ بہت ہی مخدوش ہے مگر خیر میں چلنے سے انکار نہیں کرتی ہوں کہ میں تمہارے ساتھ رہ کر اپنے آپ کو زندوں میں شمار نہیں کرتی ہوں ۔

سیتا ۔ خیر اس کا شکریہ میں ادا نہیں کر سکتی ۔

دونوں اس عمارت میں پہونچ گئیں ۔ ہم آسانی کے واسطے یہ بھی ساتھ ہی ساتھ بتائے دیتے ہیں کہ یہ پرانی عمارت وہی عمارت ہے جس میں پھولوتی کنور بہادر کے پاس تیار ہے ۔

یہ دونوں اس عمارت میں پہونچ گئیں پرانی عمارت دہشتناک جگہ ۔ وہاں کے منظر کو دیکھکر دونوں ڈر گئیں ۔ مگر ہمت نہ ہاری ۔ ڈھونڈھیں

ضرور رہیں ۔ مگر کوئی اتفاق سے ایسا سراغ نہ ملا جس سے انہیں کوئی پتہ چلتا ۔ دونوں میں حسب ذیل گفتگو ہوئی

چمپا ۔ لو سیتا اتفاق سے کچھ بھی پتہ نہ چلا یہاں بھی ناکام ہیں آخر اب کیا کریں ۔

سیتا ۔ جہاں یہ کام کیا ہے اتنی اور بھی تکلیف گوارہ کرو کہ یہاں کچھ دیر ٹھہرو اور انتظار کرو کہ کوئی آدمی نظر آتا ہے یا نہیں ۔

چمپا ۔ اچھا ۔ یہ بھی منظور ہے ۔

دونوں ایک جگہ چھپکر بیٹھ گئیں یہیں بیٹھے ہوئے بڑی دیر گذر گئی یہاں تک کہ رات کا بھی کچھ حصہ گذر گیا ۔ مگر صد ہائے برخاست نہ کوئی آدمی دکھائی دیا اور نہ کوئی سراغ ملا

چمپا ۔ سیتا اب تو یہاں سے چلنا چاہیئے

سیتا ۔ رات ہے اور ہم دونوں بے خانماں ہیں ۔ ظاہر ہے کہ ہم دونوں اپنی اپنی جانیں ہتھیلی پر لئے ہوئے پھرتے ہیں ۔ بہرحال ہمیں کسی غیر آباد اور ویران جگہ رات گذارنی پڑے گی ۔ اس واسطے یہی بہتر ہے کہ یہیں پڑ رہیں ۔

چمپا ۔ بات یہ ہے کہ اگر کسی میدان

میں پڑی ہیں تو وہ جگہ ان سے بہت اچھی ہے۔ یہ جگہ بہت ہی مخدوش ہے۔ اور کوئی بھی نہ ہو تو یہ تو ضرور ہے کہ یہاں کوئی نہ کوئی سانپ ایسا ہو گا۔ جو ڈسنے کے لیے ہم کو اس قابل نہ چھوڑے گا کہ ہم صبح کو اٹھیں۔

سیتا۔ اگر زندگی ہے تو زندہ بچیں گے ورنہ خیر۔

چمپا نے بھی سیتا کی صلاح مان لی۔ اور دونوں نے ایک ایسی محفوظ جگہ کہ جہاں سے وہ سب کو دیکھ سکیں اپنی اپنی پھٹی ہوئی چادریں بچھا لیں اور دراز ہو گئیں۔ تھوڑی دیر تک لیٹنے کے بعد ان دونوں پر ایک غنودگی سی طاری ہو گئی۔ اور آخر کار وہ کچھ سو چلیں کہ دیکھا اب تیرہ و تار ویران مکان میں یکدم روشنی ہونی شروع ہوئی۔ اول اول یہ روشنی ایک دالان میں نمودار ہوئی اور آخر بڑھتے بڑھتے اس نے اس مکان کے کونے کونے کو منور اور روشن کر دیا۔ روشنی کی جھلک سے آخر کار ان دونوں کی آنکھیں بھی چوندھیا گئیں ایک سامنے دوسری [illegible] ایسی آہٹ ہونے والے واقعہ سے ہوشیار کیا۔ اور بالآخر اٹھ بیٹھیں اتنے میں دالان میں سے ایک شہسوار نکلا۔ اور وہ کچھ اس طرح کہ جیسے دیکھ کر دونوں اور بھی زیادہ ڈریں۔ اس کے پیچھے پیچھے ایک اور اس کا بھائی شہزادہ برادر شغال کی مصداق برابر ہو۔ یہ دونوں کھڑی رہیں کہ دیکھیں اب یہ کیا کریں گے اور کیا کہیں گے۔ چنانچہ یہ صحن میں آئے اور ان میں [illegible]

ایک۔ شادی کے زمانہ میں کیسی عجیب رونق ہوتی ہے۔

دوسرا۔ کوئی غریب ہو یا امیر کچھ بھی ہو مگر بہار ایسی آتی ہے جیسے ہر ایک شخص دیکھ کر خوش ہو۔ ابھی دیکھو کہ دو دن ابھی باقی ہیں مگر دیکھو کیا شان ہے کہ ہر شخص شاد و خرم ہے شاید اور لوگ ہیں دوسری جگہ چلے گئے۔ اور وہ ہمارے انتظار میں ہوں گے چلو ذرا جلدی چلو رات زیادہ گزرتا جاتا ہے ممکن ہے کہ وہ سب ہمارا انتظار کر کے تھک کے چلے جائیں۔ اور پھر ہم رہ جائیں دور سرکار کے سامنے شرمندہ ہونی

تمھیں معلوم ہی ہے کہ کس قدر آجکل
اُن کو روپیہ کی ضرورت ہے۔ بس یہ سمجھ لو
کہ نقد روپیہ کا مضمون ہے۔ اُسی
کی قدر بھی زیادہ ہے جو روپیہ سے
اُن کی زیادہ امداد کرے۔
ایک - مگر یاد رکھو جوڑا ایسی کیا اچھا
ہے - جیسے ہمارے سرکار ہیں ایسی
ہی یہ بھی ہے۔ بلکہ اُن سے کسی
صورت میں کم نہیں زیادہ ہے۔
دوسرا - مگر دراصل کنور بہادر نے
احسان اس کے ساتھ ایسا کیا ہے
جس کا جواب دینا محال ہے۔ کہ احسانات
اگر جمع کئے جائیں تو نہیں ہو سکتے۔
اسی قسم کی باتیں کرکے یہ دونوں
آدمی باہر نکل گئے۔ ادھر سیتا اور
چمپا میں حسب ذیل گفتگو ہونے لگی۔
چمپا - لو سیتا یہ تو معلوم ہو گیا کہ یہاں
کچھ نہ کچھ بھید ہے اور عجب نہیں ہے
کہ پھولوتی یہیں ہو۔ مگر اب یہ بتاؤ
کہ ہمیں کیا کرنا چاہیئے۔
سیتا - آؤ اندر اس دالان میں
دیکھیں - کوئی راستہ شاید کسی
اور جگہ کو یہاں سے گیا ہو۔ یا ممکن
ہے کہ یہاں کوئی سرنگ وغیرہ ہو۔ جس
سے یہ دونوں آدمی برآمد ہوئے ہیں۔

دونوں اندر گئیں غور کر کر کے
ہاتھوں سے ٹٹول ٹٹول کے ادھر
اُدھر دیکھنے لگیں بڑی دیر کے بعد
اتنا پتہ چلا - کہ ایک کرہ ایسی جگہ
میں پڑا ہوا ہے - دونوں نے اسپر
زور کیا - پتھر اوپر اُٹھ آیا - اب
اس بات کے سمجھنے میں کوئی شبہ باقی
نہیں رہا کہ یہاں تہ خانہ ہے اور
اس میں کچھ آدمی ہیں -
چمپا - لو یہ بھی معلوم ہو گیا - کہ
یہاں تہ خانہ ہے اب کیا کریں -
سیتا - سکھی تم مجھ سے عبث کسی بات
میں صلاح لیتی ہو - تم ہر چیز کو مجھ سے
زیادہ جاننے والی ہو -
چمپا - خیر اب جب کہ ہر بات میں
میری صلاح مقدم رکھی جاتی ہے
تو آیندہ میں تم سے نہ پوچھوں گی
جو کچھ میری سمجھ میں آئیگا وہ کرونگی -
سیتا - میں تو پیشتر تم سے کہہ چکی ہوں
چمپا - اچھا آؤ تم میرے ساتھ ساتھ
چلو - مگر جس قدر پھرتی سے چل سکو چلو -
اب دونوں نے یہاں تک چالاکی کی
کہ چلنے لگیں اور آخر کار اُنھیں
دونوں آدمی جاتے ہوئے دکھائی دئے
چمپا - سیتا تم یہیں ٹھہرو میں اُن کے

پیچھے جاتی ہوں اور جس طرح ہو سکا
اُن کو بیہوش کر کے اپنے ساتھ لاتی ہوں
یہ کہہ کر چمپا چلی گئی سیتا پدمنوں
اُن کے انتظار میں ٹھہری رہی۔
چمپا نے جاتے جاتے اپنا لباس
مردانہ بنا لیا۔ اور قریب قریب
اس تبدیلی لباس سے وہ بھی ایسی
ہی معلوم ہونے لگی۔ جیسے کہ یہ دونوں
آدمی تھے۔ آخر بھاگتے بھاگتے یہ اُنکے
مقابل میں جا کھڑی ہوئی۔
اُن دونوں ڈاکوؤں نے اُسے
دیکھکر پہلے اُس کو پہچاننے کی کوشش
کی مگر جب وہ اس میں ناکام رہے
تو انھوں نے اس سے سوال کیا۔
ایک۔ تم کون ہو۔
چمپا۔ اور تم۔
ایک۔ واہ عجب ضد کا جواب ہے
چمپا۔ نہیں ضد کا جواب نہیں ہے
بلکہ میرا مطلب یہ ہے کہ اگر تم میرے
سوال کا جواب پہلے مجھے دیدو تو
پھر میں تم کو جواب دیدوں۔
وہی شخص۔ اچھا فرض کرو کہ ہم ڈاکو ہیں
چمپا۔ بس تو مجھے بھی ایسا ہی سمجھو۔
وہی شخص۔ اچھا پھر مطلب۔
چمپا۔ مطلب یہ ہے کہ اتفاق وقت

ہے ہمارا گروہ راجگڈھ کے راجہ
کے یہاں قید ہو گیا۔ ہم دو ایک
آدمی بچ رہے تھے اس واسطے
اب بیکار پھرتے ہیں۔ اُمید ہے کہ
اگر کچھ ہرج نہ ہو تو آپ اپنے گروہ
میں مجھے بھی شریک کریں۔ میں بھی
ہر کام کے واسطے موجود اور مستعد
ہوں اور رہوں گا۔
ڈاکو۔ مگر شاید تمھیں یہ معلوم نہیں
ہے کہ ہمارے یہاں یہ قاعدہ نہیں
ہے کہ بغیر اُستاد کی رائے کے کچھ
کر سکیں۔ ہمارا سردار ہے جب
ہم اُن سے کسی کام میں مشورہ
لے لیتے ہیں تب کوئی کام شروع
کرتے ہیں ورنہ نہیں۔ علیٰ ہٰذا
تمھارے بارے میں بھی ایسا ہی
کیا جائے گا۔ تم کو پہلے اُنکے سامنے
پیش کر دیں گے۔ تب جو کچھ وہ حکم
دیں گے ویسا کیا جائے گا۔
چمپا۔ تو کیا اسوقت میں نا اُمید ہو جاؤں
ڈاکو۔ نہیں نہیں نا اُمیدی کی کیا
بات ہے۔ اب تم صبح تک ہمارے
ساتھ رہو صبح کو جیسا کچھ ہوگا دیکھا
جائے گا۔
دوسرا ڈاکو۔ کم سے کم ہمارے ساتھ

رہ کر تمہاری مردانگی کے جوہر تو کھل
جائیں گے اور ہم ہو نہ ہو یقین سمجھیں گے کہ
تم اس فن میں آسمان تک دسترس
رکھتے ہو۔

چھمیا۔ میرا اس میں کوئی ہرج نہیں
مگر آپ کے یہاں کی کیفیت تو مجھے
معلوم نہیں ہے مگر ہماری طرف تو
آجکل کچھ ہمارے روزگار میں ایسی
کمی ہو گئی ہے کہ مہینوں قریب قریب
بیکار گذر جاتے ہیں۔

ڈاکو۔ کیفیت تو یہاں بھی ایسی
ہی ہے مگر کیا کیا جائے کہ آجکل
سردار صاحب کی شادی ہے اور
اُس کے واسطے روپیہ کی سخت
ضرورت ہے اس لیے ضرور روزانہ
اِدھر اُدھر چھاپا مارا جاتا ہے۔ اور
جہاں کہیں سے ممکن ہوتا ہے کچھ
نہ کچھ حاصل کیا جاتا ہے۔

چھمیا۔ شادی کیسی۔

ڈاکو۔ یعنی اب تک اُن کی شادی
نہیں ہوئی ہے اس واسطے اب
شادی ہونے والی ہے۔ صرف دس
دن باقی رہ گئے ہیں۔ بڑی خوشی
کی بات ہے اُمید ہے کہ ہم لوگوں
کی وجہ سے وہ تمہارا بھی [illegible]

آپ کو نامنظور نہ فرماویں گے۔

چھمیا۔ آپ کے سردار کا نام کیا ہے۔

ڈاکو۔ کنور بہادر۔

چھمیا۔ آہا ہا! آپ کے سردار سے میں نے
آپ کے گروہ کی بہت زیادہ تعریف
سنی ہے۔ اور خاص کر آپ کے سردار
کی بہادری وغیرہ کی۔ آپ دونوں
کا کیا نام ہے۔

ایک۔ میرا نام بادل اور اُن کا
گنگو ہے۔

چھمیا۔ آپ اب غالباً صبح تک
واپس آ جائیں گے۔

ڈاکو۔ ہاں اور کیا۔ اس سے پہلے
فرصت کب ہو سکتی ہے۔

چھمیا اُن کے ساتھ چلتی رہی
آخر ایک جگہ کسی ضرورت کی حاجت
کا بہانہ کر کے واپس ہونے لگی اور
تھوڑی دور واپس ہو کر پھر پلٹ گئی
اور [illegible] مجھے معلوم ہوتا ہے
کہ اب آپ کو صبح تک پھرنا پڑے گا
مگر مجھے افسوس ہے کہ میں کل سے
اب تک جاگنے کی وجہ سے بالکل
تھک گیا ہوں۔ اور مجھ میں پھرنے
کی بھی طاقت نہیں ہے لہذا ایسے
معلوم ہوتا ہے کہ آج مجھ سے کوئی

